**نسخہ ورقیہ قائم النار :۔** ترکیب تیاری :۔ بورک ایسڈ یا سفوف سہاگہ نصف کلو کے درمیان کسی کوزہ گلی کے اندر درمیان میں بڑا ڈال ورقیہ ۵ تولہ رکھ کر پھر گلنے ڈھکنا منہ آگ نیچے جلائیں۔ ٹھنڈا ہونے پر نکال لیں بس بہترین قائم النار کشتہ برآمد ہوگا بوقت ضرورت کام میں لا دیں۔

**نسخہ کشتہ شنگرف :۔** پھٹکڑی سفید ایک پاؤ لے کر سفوف بنا دیں (۲) جالفل ایک پاؤ لے کر اس کا بھی سفوف بنا دیں۔ اب کسی کوزہ گلی میں نصف سفید پھٹکڑی رکھ کر اوپر نصف حصہ سفوف جالفل رکھ کر اوپر شنگرف ۵۰ گرام رکھ کر سفوف جالفل ڈالیں آخر پر پھٹکڑی کا سفوف ڈال کر گل حکمت کر کے خشک ہونے پر ۵ کلو اپلوں کی آگ دیں اور کوزہ گلی ٹھنڈا ہونے پر نکالیں بس تیار ہے۔ فوائد :۔ بادی فالج تمام امراض بلغمی و امراض ردی میں مفید ہے۔

**نسخہ عجیب و غریب :۔** جست ایک تولہ سیماب ایک تولہ دونوں کی گولی بنا دیں پھر اس میں سم الفار سفید ایک تولہ کھرل کریں اچھی طرح کسی تام چینی یا سٹیل کے برتن میں رکھ کر آگ پر گرم کریں دیں اور یہ عمل تین دفعہ کریں اور ہر دفعہ ایک قطرہ تیزاب شورہ یا تیزاب نمک ڈالیں۔ تیسری مرتبہ کے عمل سے بہترین شنگرف کشتہ تیار ہوگا۔